(۷۸۶)




# معجزات النبیؐ

بتقریب

# عید میلاد النبی

(فداہُ ابی و اُمّی)

جسے

نور بخش ایم-اے حنفی نقشبندی توکلی

نے

انجمن نعمانیہ ہند لاہور کے لئے تالیف کیا

بغرضِ افادۂ برادرانِ اسلام


انجمن مذکور کی طرف سے

گلزار محمدی اسٹیم پریس لاہور میں باہتمام شیخ گلزار محمد پرنٹر چھپا

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ مَنَّ عَلَیْنَا بِبِعْثَةِ حَبِیْبِهٖ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدِنِ الْمُصْطَفٰی وَآتَاهُ مِنَ الْمُعْجِزَاتِ الْبَاهِرَةِ وَالْآیَاتِ الْقَاهِرَةِ مَالَا یُعَدُّ وَلَا یُحْصٰی۔ وَاخْتَصَّهٗ بِکِتَابٍ هُوَ اَوْضَحُ فِی الدَّلَالَةِ عَلٰی رِسَالَتِهٖ مِنْ اِبْرَاءِ الْاَکْمَهِ وَالْاَبْرَصِ وَاِحْیَاءِ الْمَوْتٰی۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی هٰذَا النَّبِیِّ الْکَرِیْمِ الَّذِیْ هُوَ وَسِیْلَتُنَا فِی الْاٰخِرَةِ وَالْاُوْلٰی۔ وَعَلٰی آلِهِ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاهِرِیْنَ وَاَصْحَابِهِ الْغُرِّ الْکِرَامِ اُولِی النُّهٰی۔ وَاَزْوَاجِهٖ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَذُرِّیَّاتِهٖ وَاَتْبَاعِهٖ مَادَامَتِ الْاَرْضُ وَالسَّمٰوَاتُ الْعُلٰی۔

**امّا بعد فقیر توکلی** حسب معمول برادران اسلام کو مبارک باد دیتا ہے کہ یہہ ماہ میلاد مبارک ربیع الاول ہے۔ جس میں دنیا کو سب سے بڑی نعمت عطا ہوئی۔ ہم پر بفحوائے وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ[1] واجب ہے کہ مولود شریف کی مجلسیں منعقد کرائیں۔ اور اُن میں اِس نعمت کی عظمت کو حسب طاقتِ بشری بیان کریں۔ اور درود وسلام و قیام اور خیرات و صدقات سے اظہارِ تعظیم و توقیر و محبت کریں۔

تہنیت باد امحمد مصطفےٰ پیدا ہوا
کشتئ دُنیا بچائی جس نے موجِ کفر سے
جس کے دم سے ظلمتیں کافور عالم کی ہوئیں

مظہر شانِ جنابِ کبریا پیدا ہوا
شہر مکہ میں اک ایسا ناخدا پیدا ہوا
وہ عرب کے ملک میں نور الہدےٰ پیدا ہوا

[1] ترجمہ اور جو احسان ہے تیرے رب کا سو بیان کر ۱۲



کل جہاں کے حق پرستوں کو بصد عیش و نشاط
آسماں والو چلو آؤ زیارت کو اِدھر
مژدہ یُحْبِبْکُمُ اللّٰہ[1] جس کی طاعت سے ملا
جس کا جلوہ حضرتِ موسےٰ نے دیکھا طور پر
جس کے آنے کی بشارت حضرتِ عیسےٰ نے دی
خُلق سے جس نے مسخر کر لئے دُنیا کے دل
قیصر و کسرےٰ کو جس کے خادموں نے دی شکست

ہو مبارک شافعِ روزِ جزا پیدا ہوا
آمنہ کے گھر میں شاہِ انبیا پیدا ہوا
آج وہ دُنیا میں محبوبِ خدا پیدا ہوا
وہ رسولِ ہاشمی خیر الورےٰ پیدا ہوا
فضلِ خالق سے وہ احمد مجتبےٰ پیدا ہوا
صاحبِ خلقِ عظیم و نبے بہا پیدا ہوا
وہ سپہ سالارِ میدانِ وغا[2] پیدا ہوا

قومِ مُسلِم آج کر لے جتنی چاہے تو خوشی
دین اور دُنیا میں تیرا آسرا پیدا ہوا

اس عاجز نے سال گزشتہ میں اس تقریب پر رسالہ حلیۃ النبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم لکھا تھا۔ جس میں ضمنی طور پر آپ کے جسمِ اطہر کے بعض معجزات بھی مذکور ہیں۔ لہٰذا اِس سال مناسب معلوم ہوا کہ آپ کے معجزات اور بالخصوص اعجاز القرآن پر کچھ لکھا جائے۔ وھو الموفّق والمعین۔

اللہ تعالےٰ نے مختلف زمانوں میں اپنے بندوں کی ہدایت کے لئے اپنے پیارے پیغمبر بھیجے۔ اور اُن کی رسالت کے ثبوت کے لئے بطور دلائل اُن کو معجزات[3] عنایت کئے۔ کوئی پیغمبر ایسا نہیں جسے کوئی نہ کوئی معجزہ

[1] اس آیت کی طرف اشارہ ہے۔ قُلْ اِنْ کُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْکُمُ اللّٰهُ وَیَغْفِرْ لَکُمْ ذُنُوْبَکُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ (آل عمران - ع ۴)۔ ترجمہ تو کہہ اگر تم محبت رکھتے ہو اللہ کی۔ تو میری راہ چلو کہ اللہ تم کو چاہے اور بخشے گناہ تمہارے۔ اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے ۱۲

[2] وغا بالفتح جنگ ۱۲

[3] خارق عادت امر جو مدعی نبوت سے ظاہر ہو معجزہ کہلاتا ہے ۱۲

عطا نہ ہوا ہو۔ مگر حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے معجزات اکثر و اقوے اور اظہر و اشہر ہیں۔ کثرت کا یہہ عالم ہے کہ اُن کے افراد کا احاطہ انسانی طاقت سے خارج ہے۔ قرآن کریم کو دیکھئے۔ کہنے کو تو ایک معجزہ ہے۔ مگر اُس میں ہزارہا معجزے ہیں۔ کیونکہ فصحاے قریش سے قرآن کی کسی ایک سورت کا معارضہ طلب کیا گیا۔ تو وہ عاجز آگئے۔ اب جائے غور ہے کہ قرآن میں چھوٹی سے چھوٹی سورت کوثر ہے جس میں دس سے کچھ اوپر کلمات ہیں۔ اور بقول بعض قرآن میں ۷۷۹۳۴[1] کلمے ہیں۔ پس اگر سورۂ کوثر کی مقدار کلمات قرآن کے اجزاء بنائے جائیں۔ تو قریباً سات ہزار ہوں گے۔ جن میں سے ہر ایک جزء فی نفسہ معجزہ ہوگا۔ پھر اگر بلاغت و اسلوب و اخبار غیب وغیرہ وجوہ اعجاز پر غور کیا جائے۔ تو سات ہزار کی تضعیف ہوتی جائے گی۔ پس آپ حساب کرلیں کہ ایک قرآن کریم میں کتنے معجزے ہیں۔ اعجاز قرآن کی بحث سے پہلے یہاں چند اور معجزے ذکر کئے جاتے ہیں۔ جس سے ناظرین حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے معجزات کی وسعت کا اندازہ لگا سکیں گے۔

# پہلا باب

## عالم علوی کے متعلق معجزات

### اسراء و معراج شریف

حضور اقدس صلے اللہ علیہ وسلم کے اخص خصائص اور اظہر معجزات میں سے یہہ ہے کہ اللہ تعالےٰ نے آپ کو اسراء و معراج کی فضیلت سے خاص کیا۔ اور کسی دوسرے نبی کو اس فضیلت سے مشرف و مکرم نہیں فرمایا۔ اور جہاں تک آپ کو

[1] خصائص کبرے للسیوطی مطبوعہ دائرۃ المعارف النظامیہ حیدر آباد دکن۔ جزء اول۔ صفحہ ۱۱۹



پہنچایا کسی کو نہیں پہنچایا۔ اور جو آیات و عجائبات آپ کو دکھائے وہ کسی کو نہیں دکھائے۔ ؎

بدید آنچہ از حد دیدن بروں بود ٭ مپرس از ما زکیفیت کہ چوں بود

بلکہ اگر دیگر انبیاے کرام کے تمام فضائل یکجا جمع کئے جائیں۔ تو اُن کا مجموعہ ہمارے آقائے نامدار صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اس ایک فضیلت (یعنی معراج اور اُس میں جو انوار و اسرار اور حب و قرب آپ کو حاصل ہوا) کے برابر نہ ہوگا۔ اسراء سے مراد خانہ کعبہ سے بیت المقدس تک رات کو جانا ہے۔ اور معراج بیت المقدس سے آسمانوں کے اوپر تشریف لے جانے کا نام ہے۔ اسراء قرآن کریم سے ثابت ہے۔ چنانچہ اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔ سُبْحَانَ الَّذِیْٓ اَسْرٰی بِعَبْدِهٖ لَیْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَى الْمَسْجِدِ الْاَقْصَا الَّذِیْ بٰرَكْنَا حَوْلَهٗ لِنُرِیَهٗ مِنْ اٰیٰتِنَا اِنَّهٗ هُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ۔ (سورۂ بنی اسرائیل۔ شروع)۔

ترجمہ پاک ہے وہ ذات جو اپنے بندے کو رات کے وقت مسجد حرام سے مسجد اقصے تک لے گیا جس کے گرد ہم نے برکتیں دی ہیں تاکہ ہم اُس کو اپنے چند عجائبات اور نشانیاں دکھلائیں۔ بے شک اللہ ہے سننے والا دیکھنے والا انتہے۔ یہہ آیت شریف اسراء کے ثبوت پر نص ہے۔ اور اس کا اخیر کا حصہ لنریہ من اٰیٰتنا معراج شریف کی طرف اشارہ ہے۔ یعنی مسجد اقصے تک لے گیا تاکہ وہاں سے آسمانوں پرلے جا کر عجائب ملکوت و ربوبیت دکھلائے کیونکہ آیات کا دکھانا اور غایت کرامات و معجزات کا ظہور آسمانوں پر ہے۔ اور اُن امور پر مقصور نہیں جو مسجد اقصے میں ظاہر ہوئے۔ مسجد اقصے میں لے جانا تو اُس کا مبدا ہے۔ اور فَكَانَ قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنٰی ۚ فَاَوْحٰٓی اِلٰی عَبْدِهٖ مَآ اَوْحٰی[1] (سورہ نجم) میں بنابر تحقیق منتہاے معراج کا ذکر ہے۔ صحیح یہہ ہے

[1] ترجمہ۔ پھر رہ گیا فرق دو کمان کا سا یا اُس سے بھی نزدیک۔ پھر حکم بھیجا اللہ نے اپنے بندے پر جو بھیجا انتہے

که اسراء و معراج شریف ہر دو جسد مبارک کے ساتھ حالتِ بیداری میں ایک ہی رات وقوع میں آئے۔ جمہور صحابہ و تابعین و محدثین و فقہاء و متکلمین و صوفیۂ کرام کا یہی مذہب ہے۔ اور یہی قرآن مجید سے ثابت ہے۔ کیونکہ آیہ کریمہ سبحان الذی اسریٰ بعبدہٖ۔ میں لفظ عبد موجود ہے۔ اور عبد مجموعہ جسم و روح کو کہتے ہیں۔ قرآن شریف میں جہاں کہیں کسی انسان کو کلمہ عبد سے تعبیر کیا ہے وہاں روح اور جسم دونوں مراد ہیں۔ مثلاً سورہ مریم میں ہے۔ ذِکْرُ رَحْمَتِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَکَرِیَّا۔ یعنی یہہ ذکر اُس رحمت کا ہے جو پروردگار نے اپنے بندے زکریا پر کی تھی یہاں عبد سے یقیناً حضرت زکریا مع جسم و روح کے مراد ہیں۔ سورۂ جن میں ہے۔ وَاَنَّهٗ لَمَّا قَامَ عَبْدُ اللّٰهِ یَدْعُوْهُ کَادُوْا یَکُوْنُوْنَ عَلَیْهِ لِبَدًا۔ یعنی جب اللہ کے بندے (محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) عبادت کے واسطے کھڑے ہوئے۔ تو جن اُن پر ٹوٹے پڑتے ہیں۔ (تاکہ قرآن شریف سُنیں)۔ اسی طرح آیت زیر بحث میں عبد سے مراد جسم اقدس مع روح انور ہے۔ پس معراج جسمانی کا ثبوت اس آیت سے روز روشن کی طرح ثابت ہے۔ اور احادیث صحیحہ کثیرہ سے بھی جو حد تواتر کو پہنچنے والی ہیں یہی ثابت ہوتا ہے۔ فی الواقع اگر خواب میں ہوتا۔ تو کفار انکار نہ کرتے۔ اور بعض ضعیف مومن فتنہ میں نہ پڑتے۔ کیونکہ خواب میں تو اکثر دیکھا جاتا ہے کہ ہم ایک لحظہ میں مشرق میں ہیں۔ اور دوسرے لحظہ میں ہزاروں کوسوں پر مغرب میں ہیں۔ فلاسفہ اور دیگر عقل کے مقلد جو اعتراضات اس پر کرتے ہیں اُن تمام کا جواب اسریٰ بعبدہٖ

؎ اگر زیادہ تفصیل مطلوب ہو۔ تو تحفۂ احمدیہ در ثبوتِ معراج محمدیہ مصنفہ شیخنا العلامہ مولانا مولوی مشتاق احمد صاحب انبھٹوی چشتی صابری مع حواشی خاکسار دفتر انجمن نعمانیہ ہند لاہور سے طلب فرما کر مطالعہ کریں ۱۲



(اپنے بندے کو رات کے وقت لے گیا) سے ملتا ہے۔ کیونکہ لے جانے والا تو خدا ہے جو قادر مطلق اور جمیع نقائص سے پاک ہے۔ پس اگر وہ اپنے کامل بندے حضرت محمد مصطفےٰ احمد مجتبےٰ سید ولد آدم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جسم اطہر کے ساتھ حالت بیداری میں رات کے ایک حصہ میں خانہ کعبہ سے بیت المقدس تک اور بیت المقدس سے آسمانوں کے اوپر جہانتک چاہا لے گیا۔ تو اس میں کونسا استحالہ لازم آتا ہے۔ وما ذٰلک علی اللّٰہ بعزیز۔

## شقّ القمر

(چاند کو دو ٹکڑے کرنا)

اِقْتَرَبَتِ السَّاعَةُ وَانْشَقَّ الْقَمَرُ ○ وَاِنْ يَّرَوْا اٰيَةً يُّعْرِضُوْا وَيَقُوْلُوْا سِحْرٌ مُّسْتَمِرٌّ ○ (سورہ قمر) ترجمہ پاس آلگی وہ گھڑی اور پھٹ گیا چاند۔ اور اگر وہ دیکھیں کوئی نشانی۔ ٹال دیں اور کہیں یہہ جادو ہے چلا آتا۔

پہلی آیت کا مطلب یہہ ہے کہ قیامت قریب آگئی۔ اور دُنیا کی عمر کا حصّہ قلیل باقی رہ گیا۔ کیونکہ شق القمر جو منجملہ علامات قرب قیامت تھا وقوع میں آگیا۔ پس وانشق القمر سے مراد یہہ ہے کہ شق القمر کا وقوع بالفعل حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ مبارک میں ہو چکا۔ اسی معنی کی تائید حضرت حذیفہ کی قرأت سے ہوتی ہے جس میں یوں ہے۔ وَقَدِ انْشَقَّ الْقَمَرُ (اور حال یہہ کہ چاند پھٹ چکا) کیونکہ اس صورت میں یہہ جملہ حال ہوگا۔ اور قیامت سے پہلے اقتراب ساعت اور وقوع انشقاق میں مقارنت کا مقتضی ہوگا۔ اور اسی معنے کی تائید آیۂ مابعد سے ہوتی ہے۔ کیونکہ اس کا مقتضا یہہ ہے کہ شق القمر ایک معجزہ ہے جسے کفار قریش نے دیکھا اور ٹال دیا۔ اور اس سے پہلے بھی وہ پے درپے

معجزات دیکھ چکے تھے کہ اسے دیکھ کر سحر مستمر بتانے لگے۔ اسی معنے پر مفسرین کا اجماع ہے۔ صحیح بخاری و صحیح مسلم وغیرہ میں بصراحت تام یہ قصہ مذکور ہے کہ رات کے وقت کفار قریش نے حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کوئی نشانی طلب کی جو آپ کی نبوت پر شاہد ہو۔ پس آپ نے اُن کو یہ معجزہ دکھایا۔ اس معجزے کے راوی حضرت علی۔ ابن مسعود۔ حذیفہ۔ ابن عمر۔ ابن عباس اور انس وغیرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم ہیں۔ اِن میں سے پہلے چار صحابہ کرام نے تو بچشم خود دیکھا کہ چاند دو ٹکڑے[1] ہوگیا۔ ایک ٹکڑہ ایک پہاڑ پر اور دوسرا دوسرے پر تھا۔ یہ وہ معجزہ ہے کہ کسی دوسرے کے لئے وقوع میں نہیں آیا۔ اور بطریق تواتر ثابت ہے۔

## سوال

کیا اہل مکہ کے سوا اور لوگوں نے بھی شق القمر دیکھا؟

## جواب

اہل مکہ کے علاوہ اطراف سے آنے والے مسافروں نے بھی شق القمر کی شہادت دی۔ چنانچہ مسند[2] ابی داؤد طیالسی (متوفی سنہ ۲۰۴ھ) میں بروایت حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالےٰ عنہ مذکور ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ میں چاند پھٹ گیا۔

[1] بعض قصہ خوان بیان کیا کرتے ہیں کہ چاند جناب رسالتمآب کی جیب میں داخل ہوا۔ اور آستین سے نکل گیا۔ مگر یہ بے اصل ہے ۱۲

[2] مسند ابی داؤد طیالسی مطبوعہ دائرۃ المعارف النظامیہ حیدرآباد دکن۔ جزء اول۔ صـ ۳۸ +



کفار قریش نے دیکھ کر کہا کہ یہ ابو کبشہ[1] کے بیٹے کا جادو ہے۔ پھر وہ کہنے لگے کہ مسافر جو آئیں گے۔ اُن سے پوچھیں گے۔ دیکھیں وہ کیا کہتے ہیں۔ کیونکہ (حضرت) محمد کا جادو تمام لوگوں پر نہیں چل سکتا۔ چنانچہ مسافر آئے۔ اور اُنہوں نے بھی کہا کہ ہم نے شق القمر دیکھا ہے۔ انتہے۔ اگر بالفرض بعض جگہ نظر نہ آیا تو اس کا جواب یہ ہے کہ اختلاف مطالع کے سبب بعض مقامات میں چاند کا طلوع ہوتا ہی نہیں۔ اسی لئے چاند گہن سب جگہ نظر نہیں آتا۔ اور بعض دفعہ دوسری جگہوں میں ابر یا پہاڑ وغیرہ چاند کے آگے حائل ہو جاتا ہے۔

## سوال

اگر شق القمر حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانے میں وقوع میں آیا جسے اب تیرہ سو سال سے زیادہ ہو چکے ہیں۔ تو یہ کس طرح قرب قیامت کا نشان ہو سکتا ہے۔ جو اب تک نہیں آئی

## جواب

حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا وجود مبارک اور آپ کی نبوت قرب قیامت کی علامات میں سے ہے۔ یعنی اس امر کا ایک نشان ہے کہ دُنیا کی عمر کا اکثر حصہ گزر چکا ہے۔ اور بہت تھوڑا باقی رہ گیا ہے۔

[1] ابو کبشہ حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک جدّ مادری تھا۔ زمانہ جاہلیت میں قریش تو بتوں کی پوجا کرتے تھے۔ اور وہ اُن کے خلاف شعریٰ عبور کی پرستش کرتا تھا۔ اس لئے جب جناب رسالتمآب نے بتوں کی پرستش میں قریش کی مخالفت کی۔ اور خدائے وحدہ لاشریک کی عبادت کی تعلیم دی۔ تو وہ آپ کو اس مخالفت کے سبب ابو کبشہ کا بیٹا کہا کرتے تھے ۱۲

چنانچہ صحیحین میں ہے کہ آپ نے فرمایا۔ بُعِثْتُ اَنَا وَالسَّاعَةُ كَهَاتَيْنِ[1]۔ جس کا مطلب یہہ ہے کہ آپ نے انگشت سبابہ و وسطےٰ کے ساتھ اشارہ کر کے فرمایا کہ میری بعثت اور قیامت اِن دو انگلیوں کی مانند ہے۔ جس قدر وسطےٰ سبابہ سے زیادہ ہے۔ قیامت سے پہلے میرا مبعوث ہونا بھی اسی کی مانند ہے کہ میں پہلے آگیا ہوں اور قیامت میرے پیچھے آرہی ہے۔ پس جب آپ کی نبوت قرب قیامت کی علامت ہوئی۔ تو شق القمر کا بالفعل وقوع بھی جو آپ کی نبوت کی دلیل ہے قرب قیامت کا نشان ٹھیرا۔

## ردّ الشّمس

### (آفتاب کو واپس لانا)

حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ تعالےٰ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک دفعہ صہباء[2] میں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف وحی آرہی تھی۔ اور آپ کا سر مبارک حضرت علی کی گود میں تھا۔ پس حضرت علی نے نماز عصر نہ پڑھی یہانتک کہ آفتاب غروب ہوگیا۔ اور نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نماز عصر پہلے پڑھ لی تھی۔ اس لئے آپ نے حضرت علی سے دریافت فرمایا کہ کیا تونے نماز پڑھ لی۔ حضرت علی نے عرض کیا کہ نہیں۔ اس پر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ یا اللہ یہہ تیری طاعت[3]

[1] مشکوۃ شریف۔ باب قرب الساعۃ ۱۲

[2] عرب میں خیبر سے ایک منزل کے فاصلہ پر ایک مقام کا نام ہے ۱۲

[3] اللّٰھم انہ کان فی طاعتک وطاعۃ رسولک فاردد علیہ الشّمس (شفاء و مواہب و خصائص کبرے)۔ اس حدیث کو امام طحاوی اور قاضی عیاض نے صحیح کہا ہے۔ اور ابن مندہ و ابن شاہین و طبرانی نے اسے ایسے اسناد کے ساتھ ذکر کیا ہے جن میں سے بعض صحیح کی شرط پر ہیں۔ اور ابن مردویہ نے اسناد حسن کے ساتھ اسے روایت کیا ہے۔ ۱۲



میں اور تیرے رسول کی طاعت میں تھا۔ پس تو اس کے لئے آفتاب کو واپس لا۔ حضرت اسماء فرماتی ہیں کہ میں نے آفتاب کو دیکھا کہ غروب ہوگیا تھا۔ پھر میں نے دیکھا کہ غروب ہونے کے بعد نکل آیا۔ اور اُس کی شعاع پہاڑوں اور زمین پر پڑی انتہے۔

ماہ را انگشتِ او بشگافتہ ❊ مہر از فرمانش از پس تافتہ

ردّ الشّمس کی طرح حبس الشّمس بھی حضور کے لئے دو جگہوں میں مروی ہے۔ ایک تو شب معراج کے بعد جب کفار قریش نے آپ سے اپنے قافلوں کی نسبت پوچھا تو آپ نے ایک قافلہ کی نسبت فرمایا کہ وہ چہارشنبہ کے دن آئے گا۔ قریش نے اُس دن کا انتظار کیا یہانتک کہ سورج غروب ہونے لگا اور وہ قافلہ نہ آیا اُس وقت آپ نے دُعا فرمائی۔ پس اللہ تعالےٰ نے سورج کو ٹھیرا رکھا[1] اور دن بڑھا دیا یہانتک کہ وہ قافلہ آپہنچا۔

دوسرے غزوۂ[2] خندق میں جب آپ کی نماز عصر قضا ہونے کو تھی۔ تو اللہ تعالےٰ نے سورج کو ٹھیرا رکھا یہانتک کہ آپ نے نماز پڑھ لی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ اَفْضَلَ صَلٰوةٍ وَّاَفْضَلَ سَلَامٍ وَّاَفْضَلَ بَرَكَةٍ عَلٰى اَفْضَلِ الْخَلْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اَصْحَابِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَكَ وَ ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَغَفَلَ عَنْ ذِكْرِكَ وَذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ۔

[1] اس حدیث کو طبرانی نے معجم اوسط میں بسند حسن حضرت جابر بن عبداللہ سے روایت کیا ہے (مواہب لدنیہ) اور بیہقی نے اسماعیل بن عبدالرحمن سے بطریق ارسال نقل کیا ہے۔ (خصائص کبرے۔ جزء اول۔ صفحہ ۱۸۱)

[2] دیکھو مواہب و مدارج النبوۃ ۱۲ ❊

# دوسرا باب

## مُردوں کو زِندہ کرنا

امام بیہقی[1] نے دلائل النبوّت میں روایت کی ہے کہ نبی صلّے اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے ایک شخص کو دعوتِ اسلام کی۔ اُس نے جواب دیا کہ میں آپ پر ایمان نہیں لاتا یہانتک کہ میری بیٹی زندہ کی جائے۔ آپنے فرمایا کہ مجھے اُس کی قبر دِکھا۔ پس اُس نے آپ کو اپنی بیٹی کی قبر دکھائی۔ آپ نے اُس لڑکی کو نام لے کر پکارا۔ لڑکی نے قبر سے نکل کر کہا۔ لَبَّيْكَ[2] وَسَعْدَيْكَ۔ پس نبی صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ کیا تو پسند کرتی ہے کہ دُنیا میں پھر آجائے۔ اُس نے عرض کی۔ یارسول اللہ قسم ہے اللہ کی۔ میں نے اللہ کو اپنے والدین سے بہتر پایا۔ اور اپنے لئے آخرت کو دُنیا سے اچھا پایا انتہے۔ حافظ ابونعیم[3] نے کعب بن مالک کی روایت سے نقل کیا ہے کہ حضرت جابر بن عبداللہ رسول اللہ صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں آئے اور آپ کا چہرہ متغیر پایا۔ اس لئے وہ اپنی بیوی کے پاس واپس آئے اور کہنے لگے۔ میں نے رسول اللہ صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا چہرۂ مبارک متغیر دیکھا ہے۔ میرا گمان ہے کہ بھوک کے سبب ایسا ہے۔ کیا تیرے پاس کچھ موجود ہے۔ بیوی نے کہا۔ اللہ کی قسم ہمارے پاس یہہ بکری اور کچھ بچا ہوا توشہ ہے۔ پس میں نے بکری کو ذبح کیا۔ اور اُس نے دانے پیس کر روٹی اور گوشت پکایا۔ پھر ہم نے ایک پیالہ میں ثرید[4] بنایا۔

[1] دیکھو مواہب لدنیہ۔

[2] ترجمہ۔ میں تیری طاعت کے لئے اور تیرے دین کی تائید کے لئے حاضر و تیار ہوں ۱۲

[3] خصائص کبریٰ۔ جزء ثانی۔ صفحہ ۶۲۔

[4] ثرید ایک قسم کا کھانا ہے جو روٹی کے ٹکڑوں کو گوشت کے شوربا میں تر کرنے سے تیار ہوتا ہے ۱۲



پھر میں اُسے رسول اللہ صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لے گیا۔ آپ نے فرمایا۔ اَے جابر اپنی قوم کو جمع کرلے۔ پس میں اُن کو لے کر آپ کی خدمت میں آیا۔ آپنے فرمایا ان کو میرے پاس جدا جدا جماعتیں بناکر بھیجتے رہو۔ پس وہ کھانے لگے۔ جب ایک جماعت سیر ہوجاتی۔ تو وہ نکل جاتی۔ اور دوسری آتی یہانتک کہ سب کھاچکے۔ اور پیالے میں جتنا پہلے تھا اتنا ہی بچ رہا۔ اور رسول اللہ صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے۔ کھاؤ اور ہڈّی نہ توڑو۔ پھر آپنے پیالے کے وسط میں ہڈیوں کو جمع کیا۔ اور اُن پر اپنا ہاتھ مبارک رکھا۔ پھر آپ نے کچھ کلام پڑھا جسے میں نے نہیں سُنا۔ ناگاہ وہ بکری کان جھاڑتی اُٹھی۔ آپنے مجھ سے فرمایا۔ اپنی بکری لے جا۔ پس میں اپنی بیوی کے پاس آیا۔ وہ بولی یہہ کیا ہے۔ میں نے کہا اللہ کی قسم یہہ ہماری بکری ہے جسے ہم نے ذبح کیا تھا۔ رسول اللہ صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اللہ سے دُعا مانگی۔ پس اللہ نے اُسے زندہ کردیا۔ یہہ سُنکر اُس کی بیوی نے کہا۔ میں گواہی دیتی ہوں کہ وہ اللہ کے رسول ہیں انتہے۔ آنحضرت صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے والدین کا آپ کی خاطر زندہ کیا جانا اور اُن کا آپ پر ایمان لانا بھی بعض احادیث میں وارد ہے۔ علامہ سیوطی نے اس بارے میں کئی رسالے تصنیف کئے ہیں اور دلائل سے اسے ثابت کیا ہے۔ جزاہ اللہ عنا خیرالجزاء۔ حضور اقدس صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نام مبارک کی برکت سے بھی مردے زندہ ہوگئے۔ چنانچہ حضرت انس[1] رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انصار میں سے ایک جوان نے وفات پائی۔ اُس کی ماں اندھی بڑھیا تھی۔ ہم نے اُس جوان کو کفن دیا۔ اور اُس کی ماں کی ماتم پُرسی کی۔ ماں نے کہا۔ کیا میرا بیٹا مرگیا ہے۔ ہم نے کہا۔ ہاں۔ یہہ سُنکر اُس نے یوں دُعا مانگی۔ "یا اللہ اگر تجھے معلوم ہے کہ میں نے تیری طرف اور تیرے نبی کی طرف اِس امید پر ہجرت کی ہے

[1] مواہب لدنیہ۔ اس حدیث کو ابن عدی۔ ابن ابی الدنیا بیہقی اور ابونعیم نے نقل کیا ہے ۱۲

کہ تو ہر مشکل میں میری مدد کرے۔ تو اس مصیبت کی مجھے تکلیف نہ دے۔" ہم وہیں بیٹھے تھے کہ اُس جوان نے اپنے چہرے پر سے کپڑا اُٹھا دیا۔ اور کھانا کھایا۔ اور ہم نے بھی اُس کے ساتھ کھایا۔ انتہی۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ اَفْضَلَ صَلَاۃٍ وَّ اَفْضَلَ سَلَامٍ وَّ اَفْضَلَ بَرَکَۃٍ عَلٰی اَفْضَلِ الْخَلْقِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کُلَّمَا ذَکَرَكَ وَ ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ غَفَلَ عَنْ ذِکْرِكَ وَذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ ۔

# تیسرا باب

## بیماروں کو شفا دینا

حضرت ابن عباس[1] رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک عورت اپنا بیٹا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لائی۔ اور کہنے لگی۔ یا رسول اللہ میرے بیٹے کو جنون ہے۔ اور ہمارے صبح اور شام کے کھانے کے وقت آ دباتا ہے پس ہمیں خرابی ہوتی ہے۔ رسول اللہ صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا ہاتھ مبارک اُس کے سینہ پر پھیرا۔ اور اس کے لئے دُعا فرمائی۔ اُس نے قے کی۔ اور اُس کے پیٹ میں سے کُتّے کے سیاہ پلّے کی مانند نکلا اور وہ تندرست ہوگیا۔ انتہے۔ جنگ اُحد[2] کے دن حضرت قتادہ بن نعمان کی آنکھ میں ایسا تیر

[1] اس حدیث کو امام احمد و دارمی و طبرانی و بیہقی و ابو نعیم نے روایت کیا ہے۔ (خصائص کبرٰے۔ جزء ثانی۔ ص۷) +

[2] دلائل النبوۃ للحافظ ابی نعیم الاصبہانی۔ مطبوعہ دائرۃ المعارف النظامیہ حیدر آباد دکن۔ ص۱۷۳ +



لگا کہ آنکھ اُن کے رُخسارے پر گر پڑی۔ پس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے مبارک ہاتھ سے اُس کو اپنی جگہ میں رکھ دیا۔ پس وہ آنکھ دونوں آنکھوں سے خوبصورت اور تیز نظر بن گئی۔ انتہے۔ غزوۂ خیبر[1] میں حضور اقدس صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ میں کل ایسے شخص کو جھنڈا دوں گا جو اللہ اور رسول کو دوست رکھتا ہے اور اللہ اور رسول اُسے دوست رکھتے ہیں اور اُس کے ہاتھ پر فتح ہوگی۔ جب صبح ہوئی۔ تو سب اُسی اُمنگ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آپ نے فرمایا۔ علی بن ابی طالب کہاں ہیں۔ صحابہ نے عرض کی۔ یا رسول اللہ اُن کی آنکھیں درد کرتی ہیں۔ آپ نے فرمایا۔ اُن کو بلاؤ۔ جب وہ حاضر ہوئے۔ تو آپ نے اپنا لعابِ دہن اُن کی آنکھوں میں ڈال دیا۔ اور دُعا فرمائی۔ پس حضرت علی ایسے تندرست ہوگئے کہ گویا کبھی درد ہوا ہی نہ تھا۔ انتہے۔ حضرت یزید[2] بن ابی عبید کا بیان ہے کہ میں نے سلمہ بن الاکوع کی پنڈلی میں چوٹ کا نشان دیکھا۔ پس میں نے پوچھا۔ اے ابو مسلم یہہ کیسی چوٹ ہے۔ سلمہ نے کہا۔ یہہ وہ چوٹ ہے کہ خیبر کے دن مجھے لگی۔ تو لوگوں کو گمان ہوا کہ سلمہ کا انتقال ہوگیا۔ پس میں نبی صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا۔ آپ نے چوٹ کی جگہ پر تین بار دم کیا۔ پس اِس وقت تک پھر درد نہیں ہوا۔ انتہے۔

حضرت براء[3] بن عازب سے روایت ہے کہ نبی صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

[1] صحیح بخاری۔ غزوۂ خیبر۔

[2] صحیح بخاری۔ غزوۂ خیبر۔

[3] یہہ حدیث صحیح بخاری میں ہے۔ (مشکوۃ۔ باب فی المعجزات)

ایک گروہ کو ابو رافع[1] یہودی کی طرف بھیجا۔ پس عبد اللہ بن عتیک رات کو اُس کے گھر میں اُس پر داخل ہوئے۔ اور وہ سو رہا تھا۔ اُسے قتل کر ڈالا۔ حضرت عبد اللہ بن عتیک کا قول ہے کہ میں نے تلوار اُس کے پیٹ میں ماری یہاں تک کہ پیٹھ تک پہنچ گئی۔ پس میں نے جان لیا کہ میں نے اُس کو قتل کر دیا ہے۔ پھر میں قلعہ کے دروازوں کو کھولنے لگا یہاں تک کہ میں ایک پائے زینہ تک پہنچا۔ میں نے اپنا پاؤں اُس پر رکھا۔ پس میں اُس پر سے چاندنی رات میں گر پڑا اور میری ساق ٹوٹ گئی۔ میں نے اُسے پگڑی سے باندھ لیا۔ اور اپنے ساتھیوں کی طرف گیا۔ پھر نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس پہنچا اور آپ سے یہ ماجرا عرض کیا آپنے فرمایا تو اپنا پاؤں پھیلا پس میں نے اپنا پاؤں پھیلایا پس آپ نے اپنا دست مبارک اُس پر پھیر دیا پس وہ ساق بالکل درست ہو گئی کہ گویا کبھی کوئی شکایت نہ ہوئی تھی۔ انتہے +

حضرت فدیک بن عمرو السلامانی کی دونوں آنکھیں سفید ہو گئی تھیں اور وہ کچھ نہ دیکھ سکتے تھے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے دَم کر دیا۔ پس ایسے بینا[2] ہو گئے کہ اسّی برس کی عمر میں سوئی میں دھاگا ڈال سکتے تھے۔ امام رازی[3] نے ذکر کیا ہے کہ معاذ بن عفراء کی بیوی کو برص کی بیماری تھی۔ وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی۔ آپ نے اپنا عصا مبارک

---

[1] ابو رافع یہودی جس کی کنیت ابو الحقیق تھی۔ حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سخت اذیت دیتا تھا۔ اور اکثر عہد شکنی کرتا تھا۔ حجاز میں اُس کا ایک قلعہ تھا جس میں رہا کرتا تھا۔ حضور نے ایک گروہ کو بسر کردگی حضرت عبد اللہ بن عتیک اُس کے قتل کرنے کے لئے بھیجا۔ یہ تمام قصہ صحیح بخاری میں غزوہ بدر کے بعد مذکور ہے

[2] اس حدیث کو ابن ابی شیبہ و بغوی و بیہقی و طبرانی و ابو نعیم نے روایت کیا ہے (مواہب لدنیہ)

[3] مواہب لدنیہ۔ کتاب فی المعجزات۔



اُس پر پھیر دیا۔ اُسی وقت مرض جاتا رہا۔ حضرت محمد[1] بن حاطب کا بیان ہے کہ میرے ہاتھ پر ہنڈیا گر پڑی اور وہ جل گیا۔ پس میری ماں مجھے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لے گئی۔ آپ نے اپنا لعاب دہن اُس پر ڈالا اور یوں دُعا کی۔ اَذْهِبِ الْبَاسَ رَبَّ النَّاسِ (اے لوگوں کے پروردگار اس تکلیف کو دور کر دے)۔ پس وہ ہاتھ اچھا ہو گیا۔ حضرت ابو سبرہ کے ہاتھ میں ایسی سلعہ (رسولی) تھی کہ اونٹ کی مہار پکڑی نہ جاتی تھی۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک تیر منگوایا۔ اور سلعہ پر پھیرا یہاں تک کہ وہ جاتی رہی۔ حضرت ابیض بن حمال کے چہرے پر داد تھی کہ جس سے رنگ بدل گیا تھا۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُسے بلایا۔ اور اُس پر اپنا ہاتھ مبارک پھیر دیا۔ اُسی دن شام ہونے سے پہلے اُس کا کوئی نشان نہ رہا۔ حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ تعالےٰ عنہما کے سر اور چہرے پر ورم ہو گیا تھا۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا ہاتھ مبارک کپڑے پر سے اُس کے سر اور چہرے پر رکھا۔ اور دُعا فرمائی۔ اُسی وقت ورم جاتا رہا۔ حضرت عبد اللہ بن رواحہ نے حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں آکر داڑھ کے درد کی شکایت کی۔ آپ نے اپنا ہاتھ مبارک اُس رخسارے پر رکھا جس میں درد تھا۔ اور دُعا فرمائی۔ ابھی ہاتھ مبارک وہاں سے نہ اُٹھایا تھا کہ اللہ تعالےٰ نے شفا دی۔ حضرت جرہد بائیں ہاتھ سے کھانا کھاتے تھے۔ نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ دائیں ہاتھ سے کھاؤ۔ اُس نے عرض کی کہ دائیں ہاتھ میں کچھ شکایت ہے۔ اس سے کھایا نہیں جاتا۔ آپنے اُس ہاتھ پر دم کر دیا۔ پس جرہد کو اپنی زندگی میں پھر شکایت نہ ہوئی۔ اس طرح کی بیشمار مثالیں احادیث میں مذکور ہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ اَفْضَلَ صَلَاةٍ وَّاَفْضَلَ سَلَامٍ وَّاَفْضَلَ بَرَكَةٍ عَلٰى اَفْضَلِ الْخَلْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاَصْحَابِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَكَ وَذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَغَفَلَ عَنْ ذِكْرِكَ وَذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ +

---

[1] اس حدیث اور احادیث آیندہ کے لئے دیکھو خصائص کبریٰ۔ جزء ثانی۔ صفحہ ۶۹-۷۰

# چوتھا باب

## طعام قلیل کو کثیر بنا دینا

حضرت جابر[1] رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ غزوہ احزاب کے دن ہم خندق کھود رہے تھے۔ ایک سخت زمین ظاہر ہوئی۔ صحابہ کرام نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آئے۔ اور عرض کی کہ خندق میں سخت زمین پیش آگئی ہے۔ آپ نے فرمایا۔ میں خندق میں اترتا ہوں۔ پھر آپ کھڑے ہوئے۔ اور بھوک کی شدت سے آپ کے شکم مبارک پر ایک پتھر بندھا ہوا تھا۔ اور ہم نے تین دن سے کچھ نہ چکھا تھا۔ پس نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کدال لیا اور مارا۔ وہ سخت زمین ریگ رواں کا ایک ڈھیر بن گئی۔ میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی حالت دیکھ کر اپنی بیوی کے پاس آیا۔ اور اس سے پوچھا۔ کیا تیرے پاس کھانے کی کوئی چیز ہے۔ کیونکہ میں نے نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم میں سخت بھوک کا نشان دیکھا ہے۔ میری بیوی نے ایک تھیلی نکالی جس میں ایک صاع[2] جو تھے۔ اور ہمارے ہاں گھر میں پلا ہوا ایک بکری کا بچہ تھا۔ میں نے اسے ذبح کیا۔ اور میری بیوی نے جَو پیس لئے یہانتک کہ ہم نے گوشت دیگ میں ڈال دیا۔ پھر میں نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں آیا۔ اور چپکے سے عرض کیا۔ یا رسول اللہ ہم نے ایک بکری کا بچہ ذبح کیا ہے۔ اور میری بیوی نے ایک صاع جَو پیسے ہیں۔ آپ مع چند صحابہ کے تشریف لائیں۔ یہہ سنکر نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آواز دی۔ اے اہل خندق جابر نے ضیافت

[1] یہہ حدیث صحیح بخاری وصحیح مسلم میں ہے (مشکوٰۃ۔ باب فی المعجزات)
[2] ایک صاع قریباً ساڑھے تین سیر پختہ کا ہوتا ہے ۱۲ ✦



تیار کی ہے۔ شتابی آؤ۔ پھر نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ سے فرمایا۔ کہ تم میرے آنے تک اپنی دیگ نہ اُتارنا اور خمیر کو نہ پکانا۔ جب آپ تشریف لائے۔ تو میری بیوی نے آپ کے سامنے خمیر نکالا۔ آپ نے اُس میں اپنے دہن مبارک کا لعاب ڈال دیا اور دُعائے برکت فرمائی۔ پھر ہماری دیگ کی طرف آئے۔ اُس میں بھی لعاب مبارک ڈال دیا۔ اور دُعاے برکت فرمائی۔ پھر میری بیوی سے فرمایا۔ روٹی پکانے والی کو بلا کہ تیرے ساتھ روٹی پکائے۔ اور تو اپنی دیگ میں سے کفگیر سے گوشت نکالنا۔ اور دیگ کو چولھے پر سے نہ اُتارنا۔ راوی کا بیان ہے کہ اہلِ خندق ایک ہزار تھے۔ مجھے اللہ کی قسم ہے کہ سب کھا چکے یہانتک کہ اُسے باقی چھوڑ گئے۔ اور واپس چلے گئے۔ دیگ اُسی طرح جوش مار رہی تھی۔ اور خمیر اُسی طرح پکایا جا رہا تھا انتہے۔

حضرت ابوہریرہ[1] رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں کہ غزوہ تبوک[2] کے دن لوگوں کو بھوک لگی۔ پس حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے عرض کیا۔ آپ ان کو حکم دیں کہ جس کے پاس بچا ہوا توشہ ہے لے آئے۔ پھر آپ اُس پر دعائے برکت فرمائیں۔ آپ نے منظور فرمایا۔ پس آپ نے چمڑے کا فرش طلب کیا۔ اور وہ بچھا دیا گیا۔ پھر آپ نے صحابہ کرام کا بچا ہوا توشہ طلب فرمایا۔ پس کوئی چینہ کی مٹھی لا رہا تھا۔ کوئی چھواروں کی مٹھی بھرے آرہا تھا۔ کوئی روٹی کا ٹکڑا لا رہا تھا یہانتک کہ فرش پر تھوڑا سا توشہ جمع ہو گیا۔ پس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے دُعاے برکت فرمائی۔ پھر فرمایا کہ اپنے برتنوں میں ڈال کر لے جاؤ۔ پس لوگ اپنے برتنوں میں لے گئے یہانتک کہ اُنہوں نے لشکر میں کوئی برتن نہ چھوڑا

[1] یہہ حدیث صحیح مسلم میں ہے (مشکوٰۃ۔ باب فی المعجزات)
[2] تبوک شام و مدینہ کے درمیان ایک مقام کا نام ہے۔ یہہ غزوہ رجب ۹ھ میں ہوا اور حضور انور صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سب غزوات سے آخیر تھا ۱۲

جیسے بھرا نہ ہو۔ راوی (ابوہریرہ رضی اللہ عنہ) کا بیان ہے کہ تمام[1] لشکر نے پیٹ بھر کھایا اور بچ بھی رہا۔ پس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ میں گواہی دیتا ہوں اس امر کی کہ اللہ کے سوا کوئی معبود بحق نہیں اور اس امر کی کہ میں اللہ کا رسول ہوں۔ ان دو شہادتوں کے ساتھ کوئی بندہ شک نہ کرنے والا اللہ سے نہ ملے گا کہ بہشت سے روک دیا جائے انتہے۔ تکثیر طعام کا معجزہ بہت دفعہ حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ظہور میں آیا ہے۔ مگر نظر براختصار میں نے صرف دو مثالیں پیش کی ہیں۔

تکثیر طعام کی طرح حضور کی دعا و برکت سے قلیل پانی کا کثیر ہو جانا بھی بہت سی احادیث میں آیا ہے۔ اس قسم کا تکثیر طعام اور تکثیر آب جناب سید کائنات علیہ الوف التحیۃ والصلوٰۃ کی تربیت اور ولی نعمی کا اثر ہے۔ کیونکہ جس طرح حضور انور بحسب روحانیت قلوب وارواح کے مربی و مکمل ہیں۔ عالم جسمانیت میں ابدان واشباح کے پرورش فرمانے والے بھی ہیں ؎

شکر فیض تو چمن چوں کند اے ابر بہار    کہ اگر خار و اگر گل ہمہ پروردۂ تست

شیخ عبد الحق محدث دہلوی اشعۃ اللمعات میں تحریر فرماتے ہیں کہ ایک روز میں صفا و مروہ کے درمیان بازار میں سے گزر رہا تھا۔ میں نے ایک سبزی فروش کو دیکھا کہ سبزی پر پانی چھڑک رہا ہے اور یوں کہہ رہا ہے۔ یَا بَرَکَۃَ النَّبِیِّ تَعَالِیْ وَانْزِلِیْ ثُمَّ لَا تَرْتَحِلِیْ (اے نبی کی برکت۔ آ اور میرے مکان میں اتر۔ اور پھر کوچ نہ کر)۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَزِدْ وَبَارِکْ وَکَرِّمْ عَلٰی سیدنا ومولانا وبرکتنا محمد وآلہ وصحبہ اجمعین ؎

ز مہجوری برآمد جانِ عالم ✣ ترحّم یا نبی اللہ ترحّم
نہ آخر رحمۃ للعالمینی ✣ ز محروماں چرا غافل نشینی

[1] کہتے ہیں کہ غزوہ تبوک میں لشکر کی تعداد ایک لاکھ کو پہنچ گئی تھی کذا فی اشعۃ اللمعات ۱۲



اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ اَفْضَلَ صَلٰوۃٍ وَّاَفْضَلَ سَلَامٍ وَّاَفْضَلَ بَرَکَۃٍ عَلٰی اَفْضَلِ الْخَلْقِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کُلَّمَا ذَکَرَکَ وَذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَغَفَلَ عَنْ ذِکْرِکَ وَذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ۔

# پانچواں باب

## اجابتِ دعا

## (دعا کا قبول کیا جانا)

حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے معجزات میں سے ایک یہ بھی ہے کہ آپ جو دعا فرماتے۔ وہ بارگاہ رب العزت میں قبول ہوتی۔ یہ باب نہایت وسیع ہے۔ نظر براختصار صرف چند مثالیں[1] درج کی جاتی ہیں۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی ماں نے حضور کی خدمت اقدس میں عرض کی۔ یا رسول اللہ۔ انس آپ کا ادنےٰ خادم ہے۔ اس کے حق میں دعائے خیر فرمائیں۔ پس آپ نے یوں دعا فرمائی۔ یا اللہ اس کا مال واولاد زیادہ کر۔ اور جو نعمت تو نے اسے دی ہے اس میں برکت دے۔ ایک روایت میں یہ بھی ہے کہ تو اس کی عمر دراز کر اور اسے بہشت میں میرا رفیق بنا۔ یہ دعا ایسی مقبول ہوئی کہ حضرت انس کے باغ میں کھجوروں کے درخت سال میں دو دفعہ پھل دیتے۔ ان کی اولاد سو سے زیادہ تھی۔ ایک کم سو برس کی عمر پائی۔ اخیر عمر میں فرماتے تھے۔ کہ مجھے امید ہے کہ حسب دعائے جناب مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم میں بہشت میں آپ کا رفیق بھی ہونگا۔ اسی طرح حضور نے

[1] ان مثالوں کے لئے بخاری ومسلم وترمذی۔ دلائل ابی نعیم ودلائل بیہقی اور طبرانی دیکھو ۱۲

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف کے حق میں دُعا فرمائی تھی کہ اللہ تجھے برکت دے۔ اس دُعا کی برکت سے اللہ تعالےٰ نے حضرت عبدالرحمٰن کو تجارت میں اسقدر نفع دیا کہ جب ۳۲ھ میں اُنھوں نے وفات پائی۔ تو اُن کے ترکہ میں سے سونا کُلہاڑیوں سے کھودا گیا یہانتک کہ کثرت کار سے ہاتھ زخمی ہوگئے۔ اور اُن کی چار بیویوں میں سے ہر ایک کو اسّی ہزار (درہم؟) ملے۔ اور ایک ہزار گھوڑوں اور پچاس ہزار دینار کی فی سبیل اللہ وصیت کی۔ اور امہات المومنین رضی اللہ تعالےٰ عنہن کے لئے ایک باغ کی وصیت فرمائی جو چار لاکھ کو فروخت ہوا۔ اور اہل بدر میں سے جو ایک سو زندہ تھے اُن میں سے ہر ایک کے لئے چار سو دینار کی وصیت کی۔ یہ تمام علاوہ ان صدقات کے تھا جو اُنھوں نے اپنی زندگی میں کئے۔ ایک روز تیس غلام آزاد کئے۔ اور ایک مرتبہ سات سو اونٹوں کا کارواں مع مال واسباب تصدق کر دیا۔ ایک دفعہ اپنا آدھا مال راہِ خدا میں دے دیا۔ پھر چالیس ہزار درہم۔ پھر چالیس ہزار دینار۔ پھر پانچ سو گھوڑے پھر پانچ سو اونٹ تصدق کئے۔

جنگ اُحد میں حضرت سعد بن ابی وقاص جناب رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کے آگے بیٹھے ہوئے تیر چلا رہے تھے اور یوں کہہ رہے تھے۔ "یا اللہ۔ یہ تیرا تیر ہے۔ اِس سے تو اپنے دشمن کو ہلاک کر" اور حضور فرما رہے تھے "یا اللہ اس کا نشانہ درست کر دے اور اس کی دُعا قبول کر لے" آپ کی دُعا سے حضرت سعد مستجاب الدعوات بن گئے۔ جو دُعا کرتے قبول ہوتی۔ اور جو تیر پھینکتے۔ وہ کبھی خطا نہ کرتا۔ اسی طرح حضور نے دعا فرمائی تھی کہ یا اللہ اسلام کو عمر بن الخطاب یا عمرو بن ہشام (ابوجہل) کے ساتھ عزت دے۔ یہ دُعا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے حق میں قبول ہوئی۔ وہ ایمان لائے اور اُس دن سے اسلام کو عزت و غلبہ حاصل ہوا۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے حق میں حضور نے دُعا کی تھی کہ یا اللہ اس کو دین میں فقیہ بنا دے۔ اس دُعا کی



برکت سے حضرت ابن عباس رئیس المفسرین اور حبر الامہ بن گئے۔

جب حضرت طفیل بن عمرو الدوسی حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دستِ مبارک پر اسلام لائے۔ تو یوں عرض کی۔ "یا رسول اللہ۔ میری قوم میری اطاعت کرتی ہے۔ میں اُن کے پاس جاتا ہوں اور اُن کو اسلام کی طرف بلاتا ہوں۔ آپ دُعا فرمائیں کہ اللہ تعالےٰ مجھے ایسی نشانی عطا کرے جو اُن کے برخلاف میری معاون ہو" پس حضور نے دُعا فرمائی کہ یا اللہ اس کے لئے ایک نشانی پیدا کر دے۔ یہ سُن کر میں اپنی قوم کی طرف آیا۔ جب میں گھاٹی کداء میں پہنچا۔ تو میری دونوں آنکھوں کے درمیان چراغ کی مانند ایک نور پیدا ہوا۔ میں نے دُعا کی۔ یا اللہ اس نور کو میری پیشانی کے سوا کسی اور جگہ پیدا کر دے۔ کیونکہ میں ڈرتا ہوں کہ میری قوم اس کو میری پیشانی میں مُثلہ خیال کرے گی۔ پس وہ نور میرے کوڑے کے سرے پر لٹکتی ہوئی قندیل کی طرح ہو گیا۔ پھر میں نے اپنی قوم کو دعوتِ اسلام کی۔ وہ ایمان نہ لائے۔ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں آیا اور عرض کی کہ قبیلہ دوس مجھ پر غالب آ گیا۔ آپ اُن پر بد دُعا فرمائیں۔ آپ نے دُعائے ہدایت فرما کر مجھ سے ارشاد فرمایا کہ نرمی سے اُن کو دعوتِ اسلام کر۔ اس لئے میں دوس کو دعوتِ اسلام کرتا رہا یہانتک کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہجرت کر کے مدینہ تشریف لے آئے۔ پھر میں اپنی قوم کے ستر یا اسی اشخاص کے ساتھ جو ایمان لائے تھے آپ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں عرض کی۔ یا رسول اللہ۔ میں اپنی ماں کو دعوت اسلام کرتا ہوں۔ مگر وہ قبول نہیں کرتی۔ آپ دُعا فرمائیں۔ حضور نے یہ سُنکر دُعا فرمائی۔ جب حضرت ابوہریرہ اپنے گھر واپس گئے۔ تو گھر میں داخل ہوتے ہی اُن کی ماں نے کلمۂ شہادت پڑھا اور اسلام لائی۔ حضرت عروۃ البارقی کے لئے حضور نے دُعا فرمائی کہ یا اللہ اس کے

سودے میں برکت دے۔ اس کے بعد حضرت عروہ جو چیز خریدتے خواہ وہ مٹی ہو اس میں نفع ہی ہوتا۔

ہجرت کے وقت جب حضور غار ثور سے نکل کر مدینہ کی طرف روانہ ہوئے۔ تو سراقہ بن مالک گھوڑے پر سوار آپ کے تعاقب میں عین قریب آپہنچا۔ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے عرض کی۔ یا رسول اللہ ہمیں تو آلیا۔ آپ نے فرمایا کہ تو غم نہ کر۔ کیونکہ اللہ ہمارے ساتھ ہے۔ جب دو تین نیزے کا فاصلہ رہ گیا۔ تو آپ نے دُعا فرمائی کہ یا اللہ تو جس طرح چاہے ہم کو بچا۔ اس پر سراقہ کا گھوڑا پیٹ تک زمین میں دھنس گیا۔ یہہ دیکھ کر سراقہ نے عرض کی۔ یا محمد میں جانتا ہوں کہ یہہ آپ کا کام ہے۔ آپ اس مصیبت سے میری نجات کے لئے دُعا کریں۔ اللہ کی قسم میں کسی کو تعاقب میں آپ تک نہیں آنے دوں گا۔ چنانچہ آپ کی دُعا سے سراقہ نے نجات پائی۔ اور وہ واپس چلا گیا۔ راستے میں جس سے ملتا اُسے یہہ کہکر موڑ لیتا کہ میں نے بہت ڈھونڈا حضرت اِدھر نہیں ہیں۔ حضور کی تشریف آوری سے پہلے مدینہ میں سب سے زیادہ وبا و طاعون رہا کرتی تھی۔ آپ کی دُعا سے ایسی دُور ہوئی کہ آج تک وہ مبارک شہر وبا و طاعون سے محفوظ ہے اور محفوظ رہے گا۔ ابو لہب کے بیٹے عتبہ نے حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں گستاخانہ زبان درازی کی۔ آپ نے دُعا فرمائی۔ یا اللہ کسی کُتّے کو اِس پر مسلط کر دے۔ چنانچہ ایسا اتفاق ہوا کہ عتبہ ایک قافلہ قریش کے ساتھ ملک شام کو گیا۔ ایک جگہ رات کے وقت قافلہ میں ایک شیر آیا۔ اور اُس نے عتبہ کو جو درمیان میں لیٹا ہوا تھا مار ڈالا۔ جب قریش نے ایمان لانے سے انکار کر دیا۔ تو حضور نے دعا فرمائی۔ یا اللہ ان پر حضرت یوسف کے سات سالوں کی طرح سات سال قحط لا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ اور یہانتک نوبت پہنچی کہ قریش نے مردار چمڑے اور ہڈیاں کھائیں۔ پھر وہ آپ سے رحم کے طالب ہوئے۔ پس حضور نے دُعا فرمائی اور وہ قحط دُور ہو گیا۔ حضور نے کسریٰ کو دعوتِ اسلام کا جو خط لکھا تھا



اُس نے اُسے پڑھکر پھاڑ دیا۔ جب آپ نے یہہ سُنا۔ تو فرمایا کہ اُس کا ملک پارہ پارہ ہو جائے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ فارس سے اکاسرہ کی سلطنت ہمیشہ کے لئے جاتی رہی۔ حکم بن ابی العاص نے حضور کے ساتھ استہزاء کرنے کے لئے اپنا مُنہ ٹیڑھا کر لیا۔ حضور نے فرمایا کہ اسی طرح رہے۔ چنانچہ وہ کج دہان ہی رہا یہانتک کہ مر گیا۔

جناب سرور کائنات علیہ الوف التحیۃ والصلوٰۃ نے محلم بن جثامہ کو ایک سریہ[1] میں بھیجا تھا جس پر عامر بن الاضبط کو امیر بنایا تھا۔ جب وہ ایک وادی کے درمیان پہنچے۔ تو محلم نے عامر کو دھوکے سے ایک معاملہ کے سبب جو دونوں میں ہوا تھا قتل کر ڈالا۔ جب حضور کو یہہ خبر لگی۔ تو آپ نے دُعا فرمائی کہ محلم کو زمین قبول نہ کرے۔ اس دعا کے سات دن بعد محلم مرگیا۔ جب اس کو دفن کیا گیا۔ تو زمین نے اُس کو پھینک دیا۔ اس طرح کئی دفعہ کیا گیا مگر زمین نے قبول نہ کیا۔ آخر کار اُس کو ایک غار میں پھینک دیا گیا اور پتھروں کی ایک دیوار اُس پر بنا دی گئی۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ایک دفعہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانے میں قحط پڑا۔ جمعہ کے دن حضور منبر پر خطبہ پڑھ رہے تھے کہ ایک بادیہ نشین عرب آپ کے پاس آیا۔ اور یوں عرض کرنے لگا۔ "یا رسول اللہ ہمارے مال ہلاک ہو گئے۔ اور بال بچے بھوکے مر رہے ہیں۔ آپ ہمارے حق میں دعا فرمائیں"۔ یہہ سُن کر آپ نے دونوں ہاتھ اُٹھائے۔ اور ہمیں آسمان پر کوئی بادل نظر نہ آتا تھا۔ قسم ہے اُس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ آپ نے ہاتھ نہ ہٹائے تھے کہ پہاڑوں کی مثل بادل اُٹھا۔ پھر آپ منبر سے نہ

[1] سریہ وُہ لشکر ہے کہ حضرت رسالت پناہ بذات مقدس اُس میں نہ ہوں اور کسی صحابی کی سرکردگی میں بھیجا جائے ۱۲

اُترے یہانتک کہ میں نے دیکھا کہ بارش کا پانی آپ کی ریش مبارک پر سے نیچے گر رہا ہے۔ اِس طرح جمعہ آئندہ تک بارش ہوتی رہی۔ پھر وہی بادیہ نشین عرب آیا اور عرض کرنے لگا۔ "یا رسول اللہ۔ ہمارے مکانات گر گئے" آپ نے ہاتھ اُٹھا کر دُعا فرمائی۔ "یا اللہ ہمارے گرد مینہ برسا۔ اور ہمارے مکانات سے دُور رکھ" پس جس طرف آپ اشارہ فرماتے۔ بادل دور ہو جاتا یہانتک کہ مدینہ گول گڑھے[1] کی مانند ہو گیا۔ اور وادی قنات[2] میں ایک مہینہ تک پانی جاری رہا۔ جس طرف سے کوئی آتا۔ باران کثیر کی خبر لاتا۔ اس باب کو ہم ایک مشہور واقعہ پر ختم کرتے ہیں جس کی کیفیت ذیل میں درج ہے۔

## نجران کے نصاریٰ کے ساتھ مباہلہ

نجران مکہ مشرفہ سے جانب یمن سات منزل کے فاصلے پر ایک بڑا شہر ہے جو نجران بن زید بن یشجب بن یعرب کے نام سے موسوم ہے۔ یہہ شہر ملک عرب میں عیسائی مذہب کا مرکز تھا اور اس کے متعلق ۷۳ گاؤں تھے۔ جناب سرور دو عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وصال سے ایک سال پیشتر یہاں کے عیسائیوں کا ایک وفد مدینہ منورہ میں آیا۔ جب وہ عصر کے بعد مسجد نبوی میں داخل ہوئے۔ تو اُنکی نماز کا وقت آ پہنچا۔ مسجد ہی میں انہوں نے مشرق رو ہو کر نماز ادا کی۔ صحابۂ کرام منع کرنے لگے۔ مگر حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تالیف قلوب اور توقع اسلام کو مدنظر رکھ کر ان سے تعرض کرنے سے منع فرمایا۔ اس وفد میں ساٹھ آدمی تھے۔ جن میں سے ۲۴ اُن کے اشراف میں سے تھے۔

---

[1] یعنی مدینہ کے اطراف میں بادل تھا اور مینہ برستا تھا۔ مگر مدینہ پر نہ بادل تھا نہ مینہ برستا تھا

[2] قنات ایک وادی کا نام ہے جو طائف کی طرف سے آتی ہے اور کوہ اُحد میں شہداء کی قبروں کی جڑ تک پہنچتی ہے ۱۲ +



اور ۲۴ میں سے تین مرجع کل تھے یعنی عبد المسیح جس کا لقب عاقب تھا۔ اور سید جس کا نام اَیہم اور بقول بعض شرجبیل تھا۔ اور ابو حارثہ بن علقمہ جو اُن کا اسقف (بڑا پادری) تھا۔ حضور نے ان کو دعوتِ اسلام فرمائی۔ مگر وہ رو براہ نہ ہوئے۔ بلکہ مباحثہ کرنے لگے۔ اور آخر کار کہنے لگے کہ اگر عیسےٰؑ خدا کا بیٹا نہیں۔ تو بتاؤ اُن کا باپ کون تھا۔ اس کے جواب میں یہہ آیتیں نازل ہوئیں[1]

إِنَّ مَثَلَ عِيسَىٰ عِندَ اللَّهِ كَمَثَلِ آدَمَ خَلَقَهُ مِن تُرَابٍ ثُمَّ قَالَ لَهُ كُن فَيَكُونُ ۝ الْحَقُّ مِن رَّبِّكَ فَلَا تَكُن مِّنَ الْمُمْتَرِينَ ۝ فَمَنْ حَاجَّكَ فِيهِ مِن بَعْدِ مَا جَاءَكَ مِنَ الْعِلْمِ فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ أَبْنَاءَنَا وَأَبْنَاءَكُمْ وَنِسَاءَنَا وَنِسَاءَكُمْ وَأَنفُسَنَا وَأَنفُسَكُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَل لَّعْنَتَ اللَّهِ عَلَى الْكَاذِبِينَ ۝ (آل عمران۔ ع ۶)۔ ان آیات کا خلاصہ مطلب یہہ ہے کہ حضرت آدمؑ کا نہ باپ تھا نہ ماں۔ پس اگر حضرت عیسےٰؑ کا باپ نہ ہو۔ تو کیا عجب ہے۔ اگر نصاریٰ اس قدر سمجھانے پر بھی قائل نہ ہوں۔ تو اُن کے ساتھ قسم کرو۔ یہ بھی ایک صورت فیصلہ کی ہے کہ دونوں طرف اپنی جان سے اور اولاد سے حاضر ہوں اور دعا کریں کہ جو کوئی ہم میں جھوٹا ہے۔ اُس پر لعنت اور عذاب پڑے انتہےٰ۔ اہل اسلام اس طرح کے فیصلے کو مباہلہ کہتے ہیں۔ اور یہہ کیا خوب فیصلہ کا ڈھنگ ہے کہ صرف عادلِ حقیقی جو بے رو ورعایت اور بغیر بھول چوک کے

---

[1] ترجمہ۔ بے شک عیسےٰؑ کی مثال اللہ کے نزدیک جیسی مثال آدم کی۔ بنایا اُس کو مٹی سے۔ پھر کہا اُس کو۔ ہو جا وہ ہو گیا۔ حق بات ہے تیرے رب کی طرف سے۔ پس تو مت رہ شک میں۔ پھر جو جھگڑا کرے تجھ سے اس بات میں بعد اُس کے کہ پہنچ چکا تجھ کو علم۔ تو تو کہہ۔ آؤ بلائیں ہم اپنے بیٹے اور تمہارے بیٹے اور اپنی عورتیں اور تمہاری عورتیں اور اپنی جانیں اور تمہاری جانیں۔ پھر دُعا کریں اور لعنت ڈالیں اللہ کی جھوٹوں پر انتہےٰ +

انصاف کرنے والا ہے فیصلہ کر دے۔ اس ارشادِ آلٰہی کے مطابق حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُن علماے نصارے سے مباہلہ کے لئے کہا۔ اُنہوں نے مہلت مانگی۔ دوسرے روز صبح کو حضور نے حضرت امام حسن اور امام حسین کو جو خُرد سال تھے ہاتھ سے پکڑا۔ آپ کے پیچھے حضرت فاطمۃ الزہراء اور اُن کے پیچھے حضرت علے مولے المرتضےٰ مقامِ مباہلہ کو روانہ ہوئے۔ آپ نے اُن سے فرمایا۔ جب میں دُعا کروں۔ تم آمین کہنا۔ پنجتن پاک کو دیکھ کر ابو حارثہ نے اپنے ساتھیوں سے کہا "میں وہ صورتیں[1] دیکھتا ہوں کہ اگر خدا سے دُعا کریں کہ پہاڑ اپنی جگہ سے ٹل جائے۔ تو بے شک ان کی دُعا سے ٹل جائے گا۔ اس لئے تم مباہلہ نہ کرو۔ ورنہ ہلاک ہو جاؤگے۔ اور روئے زمین پر قیامت تک کوئی عیسائی نہ رہے گا۔ اللہ کی قسم تمہیں اُس کی نبوت معلوم ہو چکی ہے۔ اور وہ تمہارے صاحب (عیسےٰؑ) کے بارے میں قول فیصل لایا ہے۔ اللہ کی قسم جس قوم نے پیغمبر سے مباہلہ کیا۔ وہ ہلاک ہو گئی"۔ یہہ سنکر عیسائی ڈر گئے۔ اور مباہلہ کی جرأت نہ کرسکے۔ بلکہ صلح کرلی اور جزیہ[2] دینا قبول کیا۔ حضور نے فرمایا۔ "اگر وہ[3] مباہلہ کرتے۔ تو بندر اور سور بن جاتے۔ اور یہہ جنگل اُن پر آگ برساتا۔ اور اللہ نجران اور اُس کے

---

عہ[1] انی لاری وجوھًا لو سألوا اللہ ان یزیل جبلًا من مکانہ لازالہ فلا تباھلوا فتھلکوا ولا یبقی علی وجہ الارض نصرانی الی یوم القیامۃ واللہ لقد عرفتم نبوتہ ولقد جاءکم بالفصل فی امر صاحبکم عیسیٰ فواللہ ما باھل قوم نبیًا الا ھلکوا (زرقانی علی المواھب بروایۃ ابن ابی شیبہ وابی نعیم وغیرھا جزء رابع صفحہ ۴۳)

عہ[2] ابن سعد کی روایت میں ہے کہ عاقب و سیّد کچھ مدت کے بعد جلد مدینہ میں آئے اور حضور کے دستِ مُبارک پر مشرف باسلام ہوئے ۱۲

عہ[3] لو تلاعنوا المسخوا قردۃ وخنازیر ولاضطرم علیہم الوادی نارًا ولاستاصل اللہ نجران واھلہ حتی الطیر علی الشجر ۱۲



باشندوں کو تباہ کر دیتا یہانتک کہ کوئی پرندہ بھی درخت پر نہ رہتا"۔ ؎

بدینگونہ کارِ خدائی بود ✤ خصومت خدا آزمائی بود

نصارے کا اس طرح مباہلہ سے گریز کرنا صاف بتا رہا ہے کہ اعدائے اسلام بھی حضور اقدس صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دُعا کی اجابت کے قائل تھے۔ اس مباہلہ[1] سے ایک بڑا نتیجہ یہہ نکلا کہ اگر دین اسلام خدا کی طرف سے نہ ہوتا۔ اور حضور نبی برحق نہ ہوتے۔ تو ہرگز اپنے دعوے پر خدا کے حضور جھوٹے پر لعنت اور غضب آلٰہی نازل ہونے کی بددُعا کرنے کا حوصلہ اور جرأت نہ کرسکتے۔ کیا کوئی اپنی چالاکی سے خدا کو بھی دھوکا دے سکتا ہے۔ کیونکہ اگر ایسا ہوسکتا۔ تو عیسائی علماء کیوں دُعا مانگنے کی جرأت نہ کرسکے۔

## سوال

مباہلہ تو وقوع میں نہ آیا۔ پس یہہ معجزہ کیونکر ہوا۔

## جواب

معجزہ[2] دو قسم کا ہوتا ہے۔ ایک تو وہ کہ قدرت انسان سے خارج ہو اور اس سے عاجز آجائیں چنانچہ قرآن کریم کی مثل لانا۔ مردہ کا زندہ کرنا۔ چاند کو دو ٹکڑے کرنا وغیرہ۔ اور دوسرے وہ کہ قدرت بشر میں ہو اور اُس سے عاجز آجائیں چنانچہ یہود کا تمنے[3] موت سے اور نصارے کا مباہلہ سے عاجز آجانا۔

---

عہ[1] کتاب نوید جاوید مصنفہ امام فن مناظرہ اہل کتاب سید ناصر الدین محمد ابو المنصور صفحہ ۵۲۶۔

عہ[2] دیکھو شفاے قاضی عیاض۔ الباب الرابع فیما اظہرہ اللہ تعالےٰ علے یدیہ من المعجزات ۱۲

عہ[3] قرآن کریم میں ہے۔ قُلْ اِنْ كَانَتْ لَكُمُ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ عِنْدَ اللّٰهِ خَالِصَةً مِّنْ دُوْنِ النَّاسِ فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝ وَلَنْ يَّتَمَنَّوْهُ اَبَدًاۢ بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِالظّٰلِمِيْنَ (سورۂ بقرہ ع ۱۱)۔ ترجمہ۔ تو کہہ اگر تم کو ملنا ہے گھر آخرت کا اللہ کے ہاں الگ سوا اور لوگوں کے۔ تو تم مرنے کی آرزو کرو اگر سچ کہتے ہو اور یہہ آرزو کبھی نہ کرینگے جن واسطے آگے بھیج چکے ہیں ہاتھ اُنکے۔ اور اللہ خوب جانتا ہے گنہگاروں کو ۱۲

